# مرشدِ کامل اکمل

اَللّٰہُ

مُحَمَّد ﷺ

فیضانِ نظر

سلطان الفقر حضرت سخی سلطان **مُحَمَّد اَصغر علی** صاحب رحمۃ اللہ علیہ

ترتیب و تالیف:

خادم سلطان الفقر حضرت سخی سلطان **مُحَمَّد نجیبُ الرَّحمٰن** صاحب مدظلہ الاقدس سروری قادری



الصلوٰۃ والسلام علیک یا سیدی یا رسول اللہ ﷺ



# مرشدِ کامل اکمل

فیضانِ نظر

سلطان الفقر حضرت سخی سلطان **محمد اصغر علی** صاحب رحمۃ اللہ علیہ

ترتیب و تالیف:


خادم سلطان الفقر حضرت سخی سلطان **محمد نجیب الرحمٰن** صاحب مدظلہ الاقدس سروری قادری






سلطان الفقر پبلیکیشنز (رجسٹرڈ) لاہور

سلطان الفقر ہاؤس

4/A۔ ایکسٹینشن ایجوکیشن ٹاؤن وحدت روڈ

ڈاکخانہ منصورہ لاہور۔ پوسٹل کوڈ 54790

PTCL 042:35031210

| | |
|---|---|
| نام کتاب | مرشدِ کامل اکمل |
| ترتیب وتالیف | خادم سلطان الفقر حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن صاحب سروری قادری مدظلہ الاقدس |
| ناشر | محمد ناصر حمید سروری قادری |
| پرنٹر | آر۔ ٹی پرنٹرز لاہور |
| بارِ اوّل | ستمبر 2005ء سلسلہ سروری قادری (المرتضیٰ: 20 ہدایت اللہ بلاک مصطفی ٹاؤن لاہور) |
| بارِ دوم | اپریل 2006ء ایضاً (ترمیم اور اضافہ کے ساتھ نیا ایڈیشن) |
| بارِ سوم | دسمبر 2007ء (ایضاً) |
| بارِ چہارم | ستمبر 2008ء (سلطان الفقر پبلیکیشنز۔ مصطفی ٹاؤن لاہور) |
| بارِ پنجم | ستمبر 2009ء (سلطان الفقر پبلیکیشنز۔ 4/A۔ ایکسٹینشن ایجوکیشن لاہور) |
| تعداد | 1000 |
| قیمت | 35 روپے |

سلطان الفقر پبلیکیشنز (رجسٹرڈ) لاہور




سُلطان الفقر ہاؤس

4/A۔ ایکسٹینشن ایجوکیشن ٹاؤن وحدت روڈ ڈاکخانہ منصورہ لاہور۔ پوسٹل کوڈ 54790

PTCL V Wireless 042:35031210

# انتساب

## مرشدِ کامل اکمل نُورالہدیٰ

سلطان الفقر

حضرت سخی سُلطان

محمد اصغر علی صاحب رحمتہ اللہ علیہ

کے نام

جن کی غلامی میرا سرمایۂ حیات ہے

# پیش لفظ

تمام تعریفیں اور حمد وثناء اللہ تعالیٰ ہی کے لیے ہے۔ جس کے سوا کوئی معبود نہیں وہ قائم ہے اور زندہ، اسے نہ نیند آتی ہے نہ اونگھ، جو کچھ زمین اور آسمانوں میں ہے اس کا مالک وہی ہے۔ کوئی اس کی بارگاہ میں اس کے حکم کے بغیر شفاعت نہیں کر سکتا۔ وہ سب کچھ جانتا ہے۔ جو کچھ پیچھے ہے یا آگے اور کوئی چیز اس کے علم کے باہر نہیں۔ اس کی کرسی زمین و آسمان کو گھیرے ہوئے ہے وہی عزت والا اور حکمت والا ہے۔ ہزار ہا درود وسلام سرورِ کائنات، نورِ مجسم، رحمتِ عالم، محبوبِ کبریا، شفیع روزِ جزا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی ذات بابرکات پر۔ جن پر اللہ تعالیٰ اور اسکے فرشتے اور تمام مخلوق درود بھیجتی ہے۔ جو کائنات کی زندگی ہیں۔ انسان اور خدا کے درمیان وسیلہ ہیں۔ جن کی نگاہ کامل ہر دور میں طالبانِ مولیٰ پر دیدارِ حق تعالیٰ کا راستہ ہموار کرتی ہے۔ آپ موجود ہیں عاشقانِ حق تعالیٰ کے درمیان، سنتے ہیں اور ٹوٹے ہوئے دِلوں کو دیکھتے ہیں۔ اپنے محبت کرنے والوں سے کلام کرتے ہیں۔ طالبانِ مولیٰ اور مخلوق کے لیے رحمت ہیں۔

کتاب ''حقیقتِ اسمِ اللہ ذات'' کو صرف طالبانِ مولیٰ کی راہنمائی کے لیے شائع کیا گیا تھا تاکہ اس کے مطالعہ سے لوگوں پر اسمِ اللہ ذات کی حقیقت واضح ہو سکے اور وہ اس کے ذکر، تصور اور مشقِ مرقومِ وجودیہ کے حصول کی کوشش کریں اور زندگی کے مقصد کو حاصل کریں لیکن اسمِ اللہ ذات اس وقت تک دل میں قرار نہیں پکڑتا اور حقیقت سے پردہ نہیں اٹھتا جب تک یہ کسی مرشد کامل سے حاصل نہ ہوا ہو۔ کتاب کے اندر ''اسمِ اللہ ذات اور مرشدِ کامل'' پر تھوڑا سا مواد شامل کیا گیا تھا تاکہ لوگوں پر مرشدِ کامل کی اہمیت اور ضرورت واضح ہو سکے۔

لیکن کتاب کی اشاعت کے بعد بہت سے لوگوں نے اس بات پر اصرار کیا کہ اس موضوع پر علیحدہ ایک کتاب شائع کی جائے۔ کیونکہ ''مرشدِ کامل'' کی اہمیت پر جعلی پیروں، وراثتی گدی نشینوں اور ٹھگوں نے پردہ ڈال دیا ہے اور لوگوں کے دِلوں سے مرشدِ کامل کی تلاش کی تڑپ اور اس سے کچھ پانے کی آرزو مادیت اور دنیا نے نکال دی ہے۔ اسی لیے مرشدِ کامل کو تلاش کرنے والے بھی نہیں رہے۔ جب تلاش کرنے والے نہ رہے تو انہوں نے بھی اپنے آپ کو دنیا سے چھپا لیا۔ ہمارا یہ اصول رہا ہے کہ کتاب چھوٹی سے چھوٹی ہو اور اس کے اندر زیادہ سے زیادہ مواد موضوع کے مطابق شائع کیا جائے۔ کیونکہ کتاب جتنی موٹی اور بڑی ہوگی اسے پڑھنے والے اتنے ہی کم ہوں گے۔ آج کل نہ تو کتاب پڑھنے کی کسی کے پاس فرصت ہے اور نہ وقت ہر وقت دنیا کی بھاگ دوڑ ہے اور انسان دنیا کے لیے ہر لحہ بھاگ رہا ہے اور دوڑ ہے کہ ختم ہونے کا نام ہی نہیں لیتی۔

''مرشدِ کامل اکمل'' طالبانِ حق کی راہنمائی کے لیے ترتیب دی گئی ہے کہ ''مرشدِ کامل اکمل'' کیا ہے؟ اس کی اہمیت کیا ہے؟ اور اس کے پاس جانے سے کیا ملتا ہے؟ قارئین ہمارا کتب شائع کرنے کا مقصد صرف یہ نہیں کہ اسے پڑھ کر اور سبحان اللہ کہہ کر ایک طرف رکھ دیا جائے۔ بلکہ اصل مقصد یہ ہوتا ہے کہ جس حقیقت کی طرف کتاب میں اشارہ کیا گیا ہے نہ صرف اس کو حاصل کیا جائے بلکہ اس پر عمل بھی کیا جائے۔ امید ہے تلاشِ مرشد کے لیے سرگردان طالبانِ حق کے لیے یہ کتاب راہنما ثابت ہوگی:

خادم سلطان الفقر حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن صاحب مدظلہ الاقدس سروری قادری

# وسیلہ کا مفہوم اور شرعی حیثیت

قرآنِ مجید میں ارشادِ باری تعالیٰ ہے۔

- یَاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰہَ وَ ابْتَغُوْٓا اِلَیْہِ الْوَسِیْلَۃَ (سورہ المائدہ 35)
- ترجمہ: اے ایمان والو! تقویٰ اختیار کرو اور اللہ کی طرف وسیلہ پکڑو۔

اس آیت مبارکہ میں دو باتوں کا حکم ہوا ہے اول حق تعالیٰ تک رسائی دوم اس کو حاصل کرنے کے لیے وسیلہ پکڑنا، ڈھونڈنا یا تلاش کرنا۔

- وسیلہ کا لغوی معنی ''واضح راستہ اور ایسا ذریعہ ہے جو منزلِ مقصود تک پہنچا دے اور اس حد تک معاون و مددگار ہو کہ حاجت مند کی حاجت باقی نہ رہے۔ اور اس وسیلہ کی بدولت وہ مقصودِ زندگی حاصل کر کے مطمئن ہو جائے۔ لسان العرب (جلد 11 صفحہ 725) میں وسیلہ کی تعریف یوں کی گئی ہے ''جس کے ذریعے کسی دوسری چیز کا قرب حاصل کیا جائے اسے وسیلہ کہتے ہیں''
- شرعی اصطلاح میں وسیلہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کا قرب حاصل کرنے کے لیے کسی ایسی ہستی کو وسیلہ بنایا جائے جو اللہ تعالیٰ کے نزدیک محبوب اور پسندیدہ ہو۔ تصوف میں اس سے مراد مرشد ہادی، شیخ یا پیر ہے۔ جس نے راہِ سلوک طے کیا ہو اور اس راستہ کے نشیب و فراز سے واقف ہو بعض لوگ لفظ وسیلہ سے مراد ایمان لیتے ہیں۔ مگر تمام مفسرینِ حق کے نزدیک وسیلہ کا مطلب ایسا شیخ یا مرشدِ کامل ہے جو خود شناسائے راہ ہو اور راہِ وفا کی منزلیں طے کرتا ہوا حریمِ قدس تک پہنچ چکا ہو اور اب اس قابل ہو کہ امت کے ناقص و خام عوام کی راہنمائی کر سکے۔ اور اپنی روحانی قیادت میں انہیں شیطانی وساوس و خطرات اور نفس کی تباہ کاریوں اور رکاوٹوں سے بچا کر آگے لے جا سکے اِس صورت میں آیتِ کریمہ کا مطلب یہ ہوگا کہ ''اے لوگو! کسی ہادی کامل (مرشدِ کامل اکمل) کی تلاش کرو تا کہ رب تک پہنچ سکو۔ کیونکہ یَاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْ کا خطاب ہی ان لوگوں سے کیا گیا ہے جو پہلے ہی ایمان لا چکے ہیں۔ اس لئے یہاں ایمان تلاش کرنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا اس لئے یہ رائے کہ وسیلہ سے مراد ایمان ہے درست نہیں ہے کچھ لوگ وسیلہ سے

مراد عملِ صالح لیتے ہیں۔ لیکن اِس رائے کے خلاف یہ دلیل ہی کافی ہے کہ آیتِ کریمہ میں وسیلہ ڈھونڈنے یا تلاش کرنے کا حکم ملا ہے اعمال چونکہ غیر مرئی (جو نظر نہ آتے ہوں) ہوتے ہیں اس لیے انہیں تو ڈھونڈا نہیں جاسکتا اس لیے وسیلہ سے مرشدِ کامل مراد لینا ہی مناسب ہے۔ کیونکہ مرئی اور محسوس ہونے کی وجہ سے اِسے ڈھونڈا جاسکتا ہے اس رائے کو ترجیح دینے کی ایک اور وجہ بھی ہے وہ یہ کہ تمام اعمالِ صالحہ اس قابل نہیں ہوتے کہ اللہ تعالیٰ کے قرب وحضور اور مشاہدہ حق تعالیٰ کا وسیلہ بن سکیں بلکہ وہی اعمال یہ مقام ومرتبہ حاصل کرتے ہیں جو غرور، تکبر، حسد وکدورت خود پسندی وریا کاری، اور نمود ونمائش کی آلائشوں سے پاک ہوں۔ اور اِن آلائشوں اور غلاظتوں سے وہی اعمال پاک رہ سکتے ہیں جو مرشدِ کامل کی زیرِ تربیت اور اس کی نگرانی (ظاہری وباطنی) میں انجام دیئے گئے ہوں۔ اس لیے یہ زیادہ مناسب ہے کہ وسیلہ سے مراد ہادئ صادق (مرشدِ کامل اکمل) ہو اور اس آیتِ کریمہ کا مطلب یہ ہے کہ مرشدِ کامل کی تلاش میں سُستی نہ کرو تاکہ وہ تمہیں اپنی نگاہِ کیمیا اثر، فیض، صحبت، قرب، اور روحانی اثرات وفیوضات سے منزلِ مقصود تک پہنچادے اور طالب کی اس طرح تربیت کرے کہ اس کے اعمال پاکیزہ ہوجائیں۔

اگر کوئی شعیب آئے میسر
شبانی سے کلیمی دو قدم ہے

اللہ اللہ کرنے سے اللہ نہیں مِلتا
یہ اللہ والے ہیں جو اللہ سے ملادیتے ہیں

● — آج تک کسی ولی کامل کو ولایت، معرفتِ الٰہی اور مشاہدہ حق تعالیٰ بغیر کامل اکمل مرشد کی بیعت اور تربیت کے حاصل نہیں ہوا۔ امام غزالیؒ درس وتدریس کا سلسلہ چھوڑ کر حضرت یوسف نساجؒ کی قربت اور غلامی میں نہ آتے تو آج ان کا شہرہ نہ ہوتا مولانا رومؒ اگر شاہ شمس تبریزؒ کی غلامی اختیار نہ کرتے تو انہیں ہرگز یہ مقام نہ ملتا علامہ اقبالؒ کو اگر مولانا رومؒ سے روحانی فیض نہ ملتا تو وہ گل وبلبل کی شاعری میں ہی الجھ کر رہ جاتے اس طرح کی سینکڑوں مثالیں موجود ہیں۔ قصہ مختصر کہ فقر وطریقت کی تاریخ میں آج تک کوئی بھی مرشد کی راہنمائی اور بیعت کے بغیر اللہ تعالیٰ تک نہیں پہنچ سکا۔

حدیثِ مبارکہ ہے۔

☆ جس کا راہبر نہیں اس کا راہبر شیطان ہے (مسلم)

☆ پہلے رفیق تلاش کرو پھر راستہ چلو

☆ اس شخص کا دین ہی نہیں جس کا شیخ (مرشد) نہیں

## بیعت کی شرعی حیثیت

ایمان باللہ کے ساتھ ساتھ اللہ تعالیٰ نے سیدنا محمد رسول اللہ ﷺ کے ہاتھ پر بیعت کو ضروری قرار دیا ہے۔ ارشادِ باری تعالیٰ ہے۔

● —— اِنَّ الَّذِیۡنَ یُبَایِعُوۡنَکَ اِنَّمَا یُبَایِعُوۡنَ اللّٰہَ یَدُاللّٰہِ فَوۡقَ اَیۡدِیۡھِم (سورہ الفتح 10)

ترجمہ: اے نبی (ﷺ) جو لوگ آپ کے ہاتھ پر بیعت کرتے ہیں وہ دراصل اللہ کے ہاتھ پر بیعت کرتے ہیں اور ان لوگوں کے ہاتھوں پر اللہ کا ہاتھ ہے۔

● —— اس آیت میں انسانِ کامل (مرشدِ کامل) کے ہاتھ پر بیعت کرنا ثابت ہے۔ جب رسولِ خدا ﷺ کے ساتھ بیعت ضروری ہے تو آپ ﷺ کے وصال کے بعد آپ کے خلفاء کے ساتھ بھی بیعت کی وہی اہمیت ہے بلکہ پہلے سے زیادہ ہے۔ کیونکہ خدا کے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کی ظاہری غیر موجودگی میں بیعت اور وسیلہ کی زیادہ ضرورت ہے۔

● —— دوسری بات یہ ہے کہ اللہ کریم نے صحابہ کرامؓ کو بتایا کہ وہ یہ نہ سمجھیں کہ انہوں نے صرف نبی اکرم ﷺ کے ہاتھ میں ہاتھ دیا ہے بلکہ یہ سمجھیں کہ ان کے وسیلہ سے اللہ تعالیٰ کے ہاتھ میں اپنا ہاتھ دیا ہے اور اللہ سے بیعت کی ہے۔ بعد والوں نے صحابہ کرامؓ سے بیعت کی اور دو واسطوں سے خدا تک پہنچے پھر یہ واسطے اور وسیلے بڑھتے گئے یہاں تک کہ کئی صدیاں بیت گئیں۔ اب اگر کوئی ایسے مرشدِ کامل اکمل کے ہاتھ پر بیعت کرتا ہے تو بے شمار واسطوں اور وسیلوں سے اللہ اور رسول ﷺ تک پہنچتا ہے۔

● —— وہ پاکیزہ اور کامل اکمل لوگ جو سلسلہ در سلسلہ بیعت ہوتے آئے ہیں ان کا شجرہ طریقت حضور اکرم ﷺ تک پہنچ جاتا ہے ایسے برگزیدہ صفات لوگوں کو شیخِ اتصال کہتے ہیں اور اُن کے

درمیان کسی جگہ انقطاع نہیں ہوتا۔ ایسے کامل حضرات جس خوش بخت آدمی کو بیعت کر لیں اس کی روحانی نسبت حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ساتھ قائم ہو جاتی ہے اور طریقت کی روح سے یہی سمجھا جاتا ہے گویا اس نے خود حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے بیعت کی ہے اور آپ کے وسیلہ سے اللہ تک پہنچ گیا ہے

## بیعت کی اقسام

بیعت کی کئی اقسام ہیں مثلاً بیعتِ اسلام، بیعتِ خلافت، بیعتِ ہجرت، بیعتِ جہاد، بیعتِ تقویٰ، بیعتِ تصوف وطریقت، وہ امور جو تزکیۂ نفس یا تزکیۂ قلب سے تعلق رکھتے ہیں اور قرب ووصالِ الٰہی کا ذریعہ بنتے ہیں بیعتِ طریقت میں شامل ہیں اور اِسی کا رواج ہمیشہ سے چلا آرہا ہے۔ خلافتِ راشدہ کے خاتمہ کے بعد یہی بیعت مروج ہے .جب بنوامیہ اور بنوعباس کے خلفاء بیعتِ طریقت کی وجہ سے بزرگانِ دین سے حسد اور بغض کرنے لگے اور ان کو تکالیف اور ایذا پہنچانے لگے تو بیعتِ طریقت کا کام خفیہ طور سے ہونے لگا۔

## مرشدِ کامل اکمل کا اندازِ تربیت

مرشد کامل اکمل طالبِ اللہ (مریدین) کی تربیت بالکل اسی طریقہ سے کرتے ہیں جس طرح حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے صحابہ کرامؓ کی تربیت فرمائی تھی۔قرآن پاک میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے اندازِ تربیت کو یوں بیان کیا گیا ہے۔

- یَتۡلُوا عَلَیۡھِمۡ اٰیٰتِہٖ وَیُزَکِّیۡھِمۡ وَیُعَلِّمُھُمُ الۡکِتٰبَ وَالۡحِکۡمَۃَ (سورہ الجمعہ 3)
- ترجمہ: میرا محبوب اِن کو آیات پڑھ کر سناتا ہے اور اُن کا تزکیۂ کرتا ہے اور ان کو کتاب وحکمت کی تعلیم دیتا ہے۔

کتاب کے ساتھ معلم یعنی سکھانے والے کی بھی ضرورت ہوتی ہے۔نسخہ کے ساتھ طبیب کی بھی ضرورت ہوتی ہے۔ جو لوگ یہ اعتراض کرتے ہیں کہ قرآن کی موجودگی میں شیخ یا

مرشد کی کیا ضرورت ہے؟ ان سے ہم پوچھتے ہیں کہ قرآن کی موجودگی میں نبی یا رسول کی کیا ضرورت تھی؟ چنانچہ جس طرح رسول اللہ ﷺ کی صحابہ کرامؓ کو ضرورت تھی آج بھی ہمیں وہی ضرورت درپیش ہے۔ جس طرح اس زمانے میں رسول اللہ ﷺ کے بغیر ہدایت ناممکن تھی۔ اب بھی نائبِ رسول کے بغیر ہدایت ناممکن ہے۔ حیرت ہے علمائے ظاہر لوگوں کے درمیان اپنی ضرورت تو محسوس کرتے ہیں لیکن ایک ایسے شیخِ کامل کی ضرورت محسوس نہیں کرتے جو ان سے کئی گنا زیادہ عبادات، مجاہدات اور ریاضات کر کے ذاتِ حق کے قرب و معرفت کا شرف حاصل کر چکا ہو۔ حضرت امام احمد بن حنبل رحمتہ اللہ علیہ پہلے تصوف اور صوفیائے کرامؒ کی مخالفت میں مشہور تھے لیکن بعد میں جب حضرت بشر حافی رحمتہ اللہ علیہ کی صحبت میں رہ کر حلاوتِ ایمان نصیب ہوئی تو جو شخص احکامِ شریعت اِن سے دریافت کرنے آتا تو خود بتا دیتے تھے لیکن جب کوئی شخص راہِ حقیقت دریافت کرنے آتا تو حضرت شیخ بشر حافی رحمتہ اللہ علیہ کے پاس بھیج دیتے تھے یہ دیکھ کر ان کے شاگردوں کو غیرت آئی اور عرض کیا کہ آپؒ اتنے بڑے عالم ہو کر لوگوں کو ایک صوفی کے حوالہ کیوں کر دیتے ہیں۔ آپؒ نے فرمایا کہ مجھے اللہ کے احکام کا علم ہے اور اُن کو اللہ کا علم ہے اِس لیے طالبانِ حق کو ان کے پاس بھیجتا ہوں۔

- آیت مذکور میں حق تعالیٰ نے منصبِ نبوت میں ان امور کو شامل فرمایا ہے۔ (1) آیات پڑھ کر سنانا یعنی دعوت دینا اور اللہ کے احکام پہچانا (2) تزکیۂ نفس کرنا (3) احکامِ الٰہی کی تعلیم دینا (4) حکمت (علمِ لَدُنی) عطا کرنا۔

- آج کل علمائے کرام بھی یہی کام کرتے ہیں لوگوں کے سامنے آیات پڑھتے ہیں لوگوں کو دین کی دعوت دیتے ہیں مطالبِ قرآن بھی سمجھاتے ہیں اور احکامِ قرآن کی تلقین بھی کرتے ہیں لیکن کیا بات ہے کہ رسول خدا ﷺ کی ہدایت سے تو لوگ جوق در جوق آکر اسلام قبول کرتے تھے لیکن علمائے کرام کے سامنے کوئی آدمی بھی اسلام قبول نہیں کرتا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ رسول خدا ﷺ کے اندر زبردست روحانی قوت موجود تھی اور آپ ﷺ کی محض زیارت اور آپ کی بات چیت اور صحبت سے لوگوں کے مراتب بلند ہو جاتے تھے۔ حضرت سلیمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

اسلام لانے سے قبل کئی یہودی ، نصاریٰ اور آتش پرست اربابِ روحانیت سے ملاقات کر چکے تھے لیکن کسی سے متاثر نہ ہوئے جب رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں پہنچے تو چہرہ مبارک دیکھتے ہی کلمہ طیبہ پڑھ لیا اسی طرح برصغیر پاک و ہند میں اسلام صرف اولیاء کاملینؒ کی وجہ سے پھیلا۔


فقط نگاہ سے ہوتا ہے فیصلہ دل کا
نہ ہو نگاہ میں شوخی تو دلبری کیا ہے (اقبالؒ)

اسی طرح جب رسول اللہ ﷺ نے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا کہ تم میں سے کسی کا ایمان اس وقت تک کامل نہیں ہوتا جب تک وہ مجھ سے اپنی جان، مال اور اولاد سے زیادہ محبت نہیں رکھتا تو یہ سن کر حضرت عمرؓ نے عرض کیا کہ حضورؐ میں اپنے اندر یہ کیفیت محسوس نہیں کرتا۔ آپ ﷺ نے فرمایا کیا تم محسوس نہیں کرتے؟ اِس خطاب سے حضرت عمرؓ کے مراتب بلند ہو گئے اور فوراً عرض کیا کہ اب محسوس کرتا ہوں ایک دن آنحضرت ﷺ حضرت معاذ بن جبلؓ یا کسی اور صحابی کو یمن کا عامل مقرر کر کے بھیج رہے تھے انہوں نے عرض کیا کہ حضورؐ میرے اندر عامل بننے کی صلاحیت نہیں ہے آپ ﷺ نے اِن کے کندھے کو چھوا تو وہ فوراً چلا اٹھے کہ حضور اب وہ صلاحیت اپنے اندر محسوس کرتا ہوں۔ یہ ہے توجہ باطنی سے تزکیہء نفس کرنا۔ رسولِ خدا ﷺ کی طرح آپ ﷺ کے بعد کے خلفاء بھی باطنی توجہ سے تزکیہء نفس اور تصفیہء قلب اسی طرح کرتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ جہاں علماء کرام کی دھواں دھار تقریریں ناکام رہتی ہیں۔ وہاں اولیاء اللہ کی ادنیٰ سی باطنی توجہ سے مریدین کا تزکیہء نفس ہو جاتا ہے جس سے اِن کی روحوں میں قوتِ پرواز آجاتی ہے اور وہ مختلف منازل و مقامات طے کرتے ہوئے قربِ حق میں پہنچ جاتے ہیں اقبالؒ بھی ایمانِ کامل کے لیے مسلمانوں کا علاج کسی کامل کی نظر بتاتے ہیں۔


خرد کے پاس خبر کے سوا کچھ اور نہیں
تیرا علاج نظر کے سوا کچھ اور نہیں

آج کے حالات کے بارے میں آپؒ فکرمند نظر آتے ہیں

دل سوز سے خالی ہے نگہ پاک نہیں ہے
پھر اس میں عجب کیا کہ تو بے باک نہیں ہے

اٹھا میں مدرسہ و خانقاہ سے غمناک
نہ زندگی نہ محبت نہ معرفت نہ نگاہ

قصہ مختصر کتاب وحکمت کی تعلیم مرشد کامل اکمل کے بغیر ممکن نہیں مرشد ہی طالب کو اس کی استطاعت کے مطابق شیطان اور نفس کی چالبازیوں سے بچاتا ہوا دارالامن (قربِ الٰہی) میں لے جاتا ہے۔ عام لوگوں کو تو اس علم کے نام سے بھی واقفیت نہیں چہ جائیکہ ان کو اس پر دسترس حاصل ہو۔

## مرشد کامل اکمل کی اہمیت

قرآن مجید میں ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

- یَاَیُّھَاالَّذِیۡنَ اٰمَنُوااتَّقُوااللّٰہَ وَکُوۡنُوۡا مَعَ الصّٰدِقِیۡنَ (سورہ توبہ 119)
- اے ایمان والو تقویٰ اختیار کرو اور سچے لوگوں (صادقین) کے ساتھ ہو جاؤ۔

تقویٰ سے مراد قلب کا اللہ تعالیٰ کے قریب ہونا ہے جتنا کسی انسان کا قلب اللہ تعالیٰ کے قریب ہوگا وہ اتنا ہی متقی ہوگا اور یہاں صادقین سے کیا مراد ہے؟ کہ جن کی ہمراہی کا حکم دیا جا رہا ہے۔ ہم سب مسلمان ہیں اور ہم میں سے اکثریت نماز بھی ادا کرتی ہے اور نماز کی ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کی تلاوت واجب ہے ہم ہر رکعت میں اللہ پاک سے یہ التجا کرتے ہیں کہ "ہمیں صراطِ مستقیم (سیدھا راستہ) عطا فرما۔ اُن لوگوں کا راستہ جن پر تو نے انعام کیا نہ کہ اُن لوگوں کا راستہ جو گمراہ اور مغضوب ہیں" اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ وہ صراطِ مستقیم یا سیدھی راہ کونسی ہے؟ اب یہ بات تو حق ہے کہ سیدھی راہ قرآن اور سُنت ہی ہے لیکن دنیا کے اندر ہر مذہب اور گروہ اور پھر مسلمانوں میں ہر فرقے کا یہ اعلان ہے کہ وہ سیدھے راستے پر گامزن ہے مسلمانوں میں کوئی قرآن کا حوالہ دے کر یہ کہتا ہے کہ کیونکہ ہم قرآن کا علم زیادہ رکھتے ہیں اور اس کو زیادہ تلاوت

کرتے ہیں اس لیئے ہم صراطِ مستقیم پر ہیں۔لیکن قرآن یہ فرما رہا ہے:۔''اللہ بہت سے لوگوں کو اس سے گمراہ کرتا ہے اور بہت سے لوگوں کو اس سے ہدایات دیتا ہے''(البقرہ26) لوگ قرآن پڑھتے ہیں لیکن ہدایت نہیں ملتی قرآن پڑھنے کے باوجود اللہ تعالیٰ کی معرفت اور قُرب ووصال سے محروم رہتے ہیں اور پھر بعض کی سوچ کا رُخ ہی بدل جاتا ہے اور گمراہ ہو جاتے ہیں جیسا کہ ''مرزا غلام احمد قادیانی ملعون''۔ پھر کوئی حدیث کے علم میں ماہر ہے اور اُن کا کہنا ہے کہ ہم اہل الحدیث ہیں اس لیئے ہم سیدھے راستے پر ہیں۔ ہر ایک گروہ نے خود ہی صراطِ مستقیم کو متعین کر لیا ہے اور اپنے متعین کردہ راستے پر چل رہے ہیں اور اُسے صراطِ مستقیم سمجھ رہے ہیں۔

اگر اللہ تعالیٰ چاہتا تو یوں بھی اعلان فرما سکتا تھا''اے باری تعالیٰ مجھے سیدھا راستہ دکھا جو تیری کتاب اور تیرے محبوب کی سُنت کی راہ ہے'' لیکن قرآنِ مجید نے انعام یافتہ بندوں کا اعلان فرمایا کہ تیرے انعام یافتہ بندوں کی راہ چاہیے اور اُن کی ہی پیروی کرنی چاہیے اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ وہ انعام یافتہ بندے کون ہیں جن کی راہ پر چلنے کا حکم دیا جا رہا ہے۔

- قرآنِ مجید میں ارشادِ باری تعالیٰ ہے:۔
- ترجمہ: اور جو اللہ اور اس کے رسولؐ کا حکم مانے تو اُسے اُن کا ساتھ ملے گا جن پر اللہ نے فضل کیا یعنی انبیاؑء، صدیقین، شہدا اور صالحین۔ (النساء69)
- پہلا طبقہ انبیاء علیہم السلام کا ہے یہ ہر صورت انعام یافتہ ہیں ہی لیکن تین طبقات ایسے ہیں جو انبیاؑء نہیں غیر نبی ہیں۔ دوسرے نمبر پر صدیقین ہیں۔ اور قرآنِ پاک (سورہ توبہ 119) میں صدیقین کی ہمراہی کا ہی حکم دیا گیا ہے لیکن صدیقین کون ہیں؟

''پیر محمد کرم شاہ صاحب الازہریؒ تفسیر ضیاء القران میں فرماتے ہیں۔

- ''صدیق فعل کے وزن پر مبالغہ کا صیغہ ہے اسکے لغوی معنی ہیں المبالغ فی الصدق نہایت راست باز اور گفتار ہے اور مقاماتِ قربِ الٰہی میں سے ایک مقام ہے''
- الشیخ محمد عبدہٗ لکھتے ہیں:

''صدیقین وہ لوگ ہوتے ہیں جن کی فطرت اور جن کا باطن ہر گرد و غبار سے یوں

پاک صاف ہوتا ہے کہ جب اِن پر حق پیش کیا جاتا ہے تو بے ساختہ اس کو قبول کر لیتے ہیں خیر و شر کے درمیان انہیں التباس نہیں ہوتا بلکہ نگاہ جیسے سیاہ و سفید کے درمیان بے تکلف امتیاز کر لیتی ہے اسی طرح وہ حق و باطل اور خیر و شر میں امتیاز کر لیتے ہیں۔ یہ صدیقیت کا مرتبہ حضورِ اکرم ﷺ کے کئی جید صحابہؓ کو حاصل تھا اور صدیقِ اکبر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ہیں جن کی زندگی کا ہر لمحہ اِسی صدیقیت کبریٰ کا مظہرِ اُتم ہے'' (تفسیر روح البیان)

''صدیقین سے مراد وہ لوگ ہیں جو صدق والے ہیں اور تصدیق کرنے والے ہیں جن کے دِل اتنے صاف ہو چکے ہیں کہ جو وحی الٰہی اللہ تعالیٰ کے رسول کے قلبِ مبارک پر نازل ہوتی ہے جو حکم اللہ تعالیٰ کا رسول ﷺ بیان کرتا ہے وہ فوراً اس کی تائید کرتے چلے جاتے ہیں''۔

- نبی کے بعد صدیق اس لئے رکھا گیا کہ ہر کسی کو صحبتِ نبوت نصیب نہیں ہو سکتی اب قیامت تک کوئی قطبیت، غوثیت اور عبدیت کے اعلیٰ سے اعلیٰ مقام پر کیوں نہ فائز ہو جائے۔ وہ حضورِ اکرم ﷺ کے ادنیٰ سے ادنیٰ صحابیؓ کی گردِ پا کو بھی نہیں پا سکتا یہ شرفِ صحابیتؓ قیامت تک بند ہو گیا۔ جب ظاہری صحبت کا دور ختم ہو گیا تو اب ایک ایسی صورت پیدا کر دی کہ اُمت کو صدیق عطا فرما دیئے جو کوئی ان کی صحبت میں جائے گا بالواسطہ صحبتِ نبوی ﷺ کا فیض حاصل ہو گا۔

- غوثِ اعظم شیخ عبدالقادر جیلانیؒ فرماتے ہیں۔

اے انسان جب تو جملہ خواہشاتِ نفسانی سے پاک ہو کر اللہ عزوجل سے صدقِ دِل سے محبت کرے تو وہ تیرے دِل کو ایسا آئینہ بنا دے گا کہ جب تو ایسے آئینے میں جھانکے گا تو دنیا و آخرت کے اسرار و حقائق تیرے سامنے منکشف ہو جائیں گے۔

- صدیقیت کا آئینہ پرتوِ نبوت بن کر آفتابِ نبوت سے فیوضاتِ الٰہیہ حاصل کرتا ہے اور طالبانِ مولیٰ میں اسے تقسیم کرنے کا فریضہ ادا کرتا ہے۔

- صدیقیت ہی تقویٰ کا وہ اعلیٰ ترین مقام ہے جب انسان اس مقام پر پہنچتا ہے تو اسے خلعتِ ولایت سے سرفراز کر کے صدیقیت کے مقام پر فائز کیا جاتا ہے اب اس پر لوگوں کو تلقین وارشاد کرنا فرض ہو جاتا ہے قرآنِ کریم میں انہی لوگوں کی ہمراہی کا حکم دیا جا رہا ہے اور اِن

لوگوں کے بارے میں ہی قرآن فرما رہا ہے۔

o فَسئَلُوٓا اَھلَ الذِّکرِ اِن کُنتُم لَا تَعلَمُونَ o (الانبیآء۔7)

ترجمہ: اہلِ ذکر سے پُوچھ لو اگر تم نہیں جانتے۔

''اب ذرا اس آیتِ مبارکہ پر غور کریں تو فوراً بات سمجھ میں آجائے گی یہاں پر فَسئَلُوا اَھلَ العِلم یعنی اگر تم نہیں جانتے تو اہلِ علم سے پوچھ لو نہیں فرمایا گیا بلکہ فرمایا گیا اہلِ ذکر سے پوچھ لو۔ کیونکہ علم والے خود بھی ٹھوکر کھا سکتے ہیں کیونکہ علم وہ خبر ہے جس کا محل دماغ ہے جبکہ ذکر وہ خبر ہے جس کا محل لوحِ دِل ہے علم دماغ کی تختی پر لکھا جاتا ہے اور ذکر دِل کی تختی پر مرقوم ہوتا ہے قرآنِ پاک میں قلبی ذکر سے غافل لوگوں کی پیروی سے منع کیا گیا ہے۔

- اور اس کا کہنا ہر گز نہ مانیں جس کے دِل کو ہم نے اپنی یاد سے غافل کر دیا ہے۔ وہ تو خواہشاتِ نفس کا غلام ہے اور اس کا کام ہی حدیں پھلانگنا ہے۔ (الکھف 28)

قرآنِ پاک میں صدیقین (مرشدِ کامل) کے بارے میں ارشاد ہے۔

- اور پیروی کرو اِس شخص کے راستہ کی جو مائل ہوا میری طرف۔ (لقمان 15)
- وہ رحمٰن ہے سو پوچھ اُس کے بارے میں اُس سے جو اُس کی خبر رکھتا ہے۔ (الفرقان 59)
- پیروی کرو اللہ کی اور پیری کرو اللہ کے رسول ﷺ کی اور اس کی جو تم میں ''اولی الامر'' ہو (النساء 59)

اِن تمام آیاتِ مبارکہ میں صدیق یعنی مرشدِ کامل کی طرف اشارہ کیا گیا ہے اور اس کی پیروی کی ہدایت کی گئی ہے سورہ النساء کی آیت نمبر 59 میں ''اولی الامر'' سے مراد بعض لوگ دنیاوی حکمران لیتے ہیں لیکن اولیاء کاملینؒ کے نزدیک اس سے مراد وہ صدیق بندہ ہے جو مرشدِ کامل ہو اور نائبِ رسول کے مرتبہ پر فائز ہو اور لوگوں کی باطنی تربیت جس کی ذمہ داری ہو ان ہی لوگوں کی اتباع اور پیروی کی طرف بار بار توجہ دلائی گئی ہے۔

- حضرت سخی سلطان باھوؒ مرشد کامل کی ضرورت پر زور دیتے ہوئے فرماتے ہیں

''وصالِ حق تعالیٰ مرشدِ کامل اکمل کی راہنمائی کے بغیر ناممکن ہے اللہ تعالیٰ کی معرفت اور اس کے قرب وصال کی راہ چونکہ شریعت کے دروازہ سے ہو کر گزرتی ہے ۔اس لیے شریعت کے دروازے کے دونوں طرف شیطان اپنے پورے لاؤ لشکر سمیت طالبِ اللہ کی گھات لگا کر بیٹھا ہے اول تو وہ کسی آدم زاد کو شریعت کے دروازے تک آنے ہی نہیں دیتا اگر کوئی باہمت آدمی شریعت (نماز ،روزہ ،حج، زکوٰۃ) کے دروازہ تک پہنچ جاتا ہے ۔ تو شیطانی گروہ اسے شریعت کی چوکھٹ پر روک رکھنے کی کوشش کرتا ہے اور اسے شریعت کی ظاہری زیب و زینت کے نظاروں میں محو رکھنے کی کوشش کرتا ہے ۔ شریعت کی روح تک کسی کو نہیں پہنچنے دیتا ( اور آج کے دور کا سب سے بڑا مسلہ یہی ہے کہ جو لوگ شریعت پر کاربند ہیں وہ اس کی روح تک پہنچنے کی کوشش ہی نہیں کرتے ) اگر کوئی خوش قسمت طالبِ اللہ ہمت کر کے آگے بڑھتا ہے تو شیطان پہلے سے بھی زیادہ شدت کے ساتھ اسے روکنے یا گمراہ کرنے کے جتن کرتا ہے اور اس کی راہ مارنے کا ہر حربہ استعمال کرتا ہے ۔ طالبِ اللہ جب شریعت کے دروازہ سے گزر کر باطن کی نگری میں داخل ہوتا ہے تو اسے رجوعاتِ خلق (خلقت اس کی طرف اپنی دنیاوی مشکلات کے خاتمہ کے لیے رجوع کرتی ہے ) کے نہایت ہی وسیع و دشوار گزار جنگل سے گزرنا پڑتا ہے ۔اس موقع پر طالبِ اللہ کو اگر کسی مرشدِ کامل اکمل کی رفاقت اور راہبری حاصل نہ ہو تو وہ رجوعاتِ خلق کے جنگل میں بھٹک کر ہلاک ہو جاتا ہے جس طرح شریعت کا علم استاد کے بغیر ہاتھ نہیں آتا اسی طرح باطنی علم کا حصول مرشدِ کامل کی رفاقت کے بغیر ناممکن ہے ۔کیونکہ مرشد کی تلقین اور نگاہ ہی ایسا کیمیا ہے ۔ جو طالب کے وجود کی کثافت دور کر کے اِسے روشن ضمیری کے قابل بناتی ہے تعلیم کیا ہے؟ اور تلقین کیا ہے؟ تعلیم سے ظاہری علم واضح ہوتا ہے جبکہ تلقین سے دو جہان کی روشن ضمیری حاصل ہوتی ہے ۔ (عین الفقر)

# مرشدِ ناقص

ماضی میں ہر انسان مرشد کی تلاش میں رہتا تھا۔ تا کہ اس کی تربیت اور بیعت سے اللہ کا قرب اور معرفتِ الٰہی حاصل کر سکے پھر اس کی مجلس میں پہنچ کر ارشاد و تلقین سے معرفتِ الٰہی اور قربِ الٰہی حاصل کرتا تھا۔ رفتہ رفتہ انسانوں کے اندر مادیت بڑھتی چلی گئی اور خواہشاتِ دنیا نے انہیں گھیر لیا۔ اور اللہ تعالیٰ کے قرب کی خواہش گھٹتی چلی گئی اِن حالات کو دیکھ کر مرشدِ کامل اکمل نے اپنے آپ کو دنیا سے چھپا لیا۔ جب میدان خالی ہو گیا تو جعلی پیر اور ٹھگ گدیوں پر بیٹھ گئے اور تعویز گنڈوں کا کام شروع کر دیا نجومی اور پامسٹ بھی پیر بن گئے۔ اور یوں چالاک، مکار اور عیار لوگوں نے شعبدہ بازی سے لوگوں کو اپنی طرف متوجہ کرنا شروع کر دیا اور پیری مریدی کا کاروبار ٹھیک ٹھاک اپنے عروج پر پہنچ گیا اور لوگ دنیاوی معاملات میں بہتری اور مسائل کے حل کے لئے اِن کے پاس جانے لگے کہیں کاروبار اور مال میں اضافہ کے تعویذات اور عملیات بکنے لگے۔ کہیں بانڈ اور سٹہ بازی کے نمبر بتانے کا کام چل نکلا اور کہیں پر ساس بہو، نند بھاوج کے معاملات اور جھگڑے ختم کرنے اور اولاد دینے کی دکانیں کھل گئیں اور کہیں پر جادو چلانے اور جادو کا وار روکنے کا سفلی کام ہونے لگا۔ جب لوگ ان رسمی اور جعلی پیروں کی مجلسوں میں اپنی خواہشاتِ نفس اور مسائل کے حل کے لئے جانے لگے اور پھر جب انہوں نے اِن جعلی پیروں کے طرزِ عمل پر غور کیا تو انہوں نے ان کے قول و فعل میں خیانت اور تضاد کو ملاحظہ کیا ان کی زبان پر جھوٹ اور غیبت کو دیکھا ان کے حجروں میں خواتین کے ہجوم دیکھے اور ان کی آنکھوں میں شہوانیت کو دیکھا اور پھر ناجائز طریقوں اور فریب سازی سے لوگوں سے مال بٹورتے دیکھا۔ بھولے اور سیدھے سادھے مردوں اور بھولی بھالی عورتوں کو ان کے دامِ تزویر میں پھنستے دیکھا اور کچھ پیروں کو مریدوں کے ہجوم کے بل پر سیاست کا کھیل کھیلتے دیکھا۔ تو کچھ لوگوں نے یہ گمان کر لیا کہ صوفیاء کرامؒ کا اصل طریقہ یہی ہے یا صوفیوں کا مذہب ہی یہی ہے۔ اور کچھ لوگوں کو جب اِن شریر اور رذیل لوگوں کی مجلس میں جانے کا اتفاق ہوا یا پھر اِن لوگوں کو صادقین کی صحبت ہی نصیب نہ رہی اگر نصیب بھی

ہوئی تو یہ لوگ کرامات کے منتظر رہے اور یا پھر خواہشاتِ دنیا اور نفس کی تکمیل نہ ہونے سے وہاں ٹِک نہ سکے اور اُن سے بھی بدظن ہو گئے اور آخر کار انہی جعلی پیروں کی پیروی اور اقتداء کی جن کو خود نفسانی خواہشات نے ہلاک کر دیا تھا۔

- سلطان الفقر دوم حضرت خواجہ حسن بصری رحمتہ اللہ علیہ کا قول ہے

- اِنَّ صُحْبَۃَ الْاَشْرَارِ تُوْرِثُ سُوْءَ الظَّنِّ بِالْاَخْیَارِ

ترجمہ: ''وہ بندہ جو طریقت کے بُرے لوگوں (یعنی جعلی اور رسمی پیروں) کی مجلس کو اختیار کرے گا تو وہ بندہ طریقت کے اصل لوگوں (یعنی مرشدِ کامل اکمل) سے بھی بدظن اور بدگمان ہو جائے گا''۔

- اب چاہیے تو یہ تھا کہ یہ ان جعل سازوں کی پیروی نہ کرتے اور اپنی خواہشاتِ نفس کو لعنت ملامت کرتے بلکہ الٹا اولیاء اللہ کی صفات اور روحانی راہ (روحانیت) کے ہی منکر ہو گئے بلکہ ان لوگوں کی ایک جماعت تیار ہو گئی جس نے فیضانِ اولیاء (روحانیت) کے خلاف زہر اگلنا شروع کر دیا نتیجہ یہ ہوا کہ لوگ روحانیت کی راہ ہی سے بدظن ہو گئے جب انہوں نے روحانیت (باطن) کی راہ کو چھوڑ دیا تو پھر ''ظاہر'' ہی پاس رہ گیا۔ ظاہر پر توجہ بڑھتی گئی اور ظاہر پر توجہ کی شِدّت نے فرقہ پرستی کو جنم دیا اور یوں روح سے خالی یہ اجسام ایک دوسرے کا خون مذہبِ اسلام کے نام پر بہانے لگے۔ اور پھر غیروں نے ان کو اپنی ٹھوکروں پر رکھ لیا کیونکہ:

تنِ بے رُوح سے بے زار ہے حق
خدائے زندہ زندوں کا خدا ہے

- اور پھر کچھ کو وراثت میں گدی مل گئی اور باپ دادا کا مزار سنبھال لیا لوگ بھی چونکہ دنیا طلب کرنے کے لیے ان کے پاس جانے لگے اس لیے اِن کا کام چل نکلا علامہ اقبالؒ فرماتے ہیں

میراث میں آئی ہے اِن کو مسندِ ارشاد
زاغوں کے تصرف میں ہیں عقابوں کے نشیمن

پیری وراثت میں مل گئی اور عقابوں اور شہباز کا کام اب کوّوں کے ہاتھ میں ہے۔

"قُم بِاذنِ اللہ" کہہ سکتے تھے جو رخصت ہوئے
خانقاہوں میں مجاور رہ گئے یا گورکن

- حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

آپ نہ طالب ہین کہیں دے لوکاں نوں طالب کردے ھُو
چا نون کھیپاں کردے سیپاں قہر اللہ توں نہ ڈردے ھُو
عشق مجازی تلکن بازی پیر اوَلّے دھر دے ھُو
اوہ شرمندے ہوسن باھُوؔ اندر روز حشر دے ھُو

ترجمہ: مرشد کے لیے ضروری ہے کہ پہلے وہ خود کسی کامل مرشد سے تلقین وارشاد حاصل کرے اور پھر اس کی طرف سے اجازت ملے تو تلقین وارشاد کی مسند سنبھالے اس بیت میں آپؒ مرشدانِ ناقص کو تنبیہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں یہ خود تو کسی کامل سے بیعت اور تلقین وارشاد حاصل نہیں کرتے بلکہ دیہاتی دکانداروں کی طرح دوسروں کو معاوضہ کے بدلے معرفت عطا کرنے کا ٹھیکہ اٹھائے ہوئے ہیں ان لوگوں سے تلقین وارشاد لینا حرام ہے یہ لوگ عشقِ مجازی کے پھسل جانے والے خوفناک کھیل میں مبتلا ہیں آپؒ فرماتے ہیں قیامت کے دِن یہ لوگ شرمندہ وخوار ہوں گے۔

پیر ملیاں جے پیڑ ناں جاوے اس نوں پیر کی دھرناں ھُو
مرشد ملیاں ارشاد نہ من نوں اوہ مرشد کی کرناں ھُو
جس ہادی کولوں ہدایت ناہیں اوہ ہادی کی پھڑناں ھُو
جے سَر دتیاں حق حاصل ہووے باھُوؔ اُس موتوں کی ڈرناں ھُو

ترجمہ: اگر مرشد مل جانے سے قلب کی حالت نہ بدلے اوراس سے ظاہر و باطن میں کوئی فرق نہ پڑے نہ ہی "راہِ حق" کی طلب پوری ہو اور نہ ہی ایسے مرشد کے پاس ہدایت دینے کی طاقت ہو تو ایسے ناقص مرشد کو تسلیم نہیں کرنا چاہیے (یعنی ایسے مرشد کو چھوڑ دینا چاہیے) بلکہ اس

سے بچنا چاہیے ہاں اگر سر دینے سے دیدارِ حق حاصل ہو تو ایسی موت سے کبھی گریز نہیں کرنا چاہیے۔

آپ رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

- مرشدِ کامل قلب (دِل) کی مانند ہوتا ہے اور مرشدِ ناقص کلب (کتے) کی مانند ہوتا ہے۔
(مجالستہ النبی خورد)

- جو مرشد طالب کو تصور اسمِ اللہ ذات عطا نہیں کرتا وہ مرشد لائقِ ارشاد مرشد نہیں ہے۔
(نور الہدیٰ)

## دوبارہ بیعت یا تجدیدِ بیعت

مندرجہ ذیل حالات میں دوبارہ بیعت یا تجدیدِ بیعت کی جا سکتی ہے۔

- بیعت کے بعد اگر معلوم ہو جائے کہ مرشد ناقص ہے۔ یا وہ صاحبِ نسبت نہیں یا جو باتیں مرشدِ کامل اکمل میں ہونا ضروری ہیں وہ اس میں نہیں۔ یا وہ صحیح طور پر مجاز نہیں۔ یا اللہ تعالیٰ کے قرب و وصال کے لئے بیعت کی گئی لیکن قرب و وصال حاصل نہ ہو سکا یا اس کا راستہ نہ مل سکا یا دِل کا قفل نہ کھل سکا اور نہ ہی مرید کی باطنی حالت بدلی جیسا بیعت سے پہلے تھا ویسا ہی رہا تو مرید کو بیعت توڑنے کا حق حاصل ہے اگر مرشد ناقص ہے۔ صاحبِ نسبت نہیں تو بیعت توڑنے کی بھی ضرورت نہیں ہے کیونکہ یہ بیعت واقع ہی نہیں ہوئی۔ آج کل موروثی سجادہ نشینی، مقدمہ بازی کے ذریعہ گدی یا سجادگی کا حصول اسی زمرے میں آتا ہے اور ایسے شخص کی اگر بیعت کر لی ہے تو وہ طریقت کی رو سے بیعت نہیں ہے۔

- مرشد کا وصال ہو گیا اور مرید سلوک کی منازل طے نہ کر سکا اور اس کا سفر ادھورا رہ گیا اور مرید میں اتنی اہلیت بھی پیدا نہیں ہوئی کہ وہ اپنے مرشد کے مزار سے فیض حاصل کر سکے تو اس کے لئے تجدیدِ بیعت نہ صرف جائز ہے بلکہ فرض ہے۔

- اگر بچپن اور بے سمجھی کے زمانہ میں یا بے سوچے سمجھے اپنے والدین یا کسی اور کے کہنے پر بیعت کر لی تو اسے "بیعتِ تبرک" کہتے ہیں بالغ اور عاقل ہونے پر اگر وہ شخص اپنے آپ کو کسی دوسرے مرشدِ کامل کی طرف مائل پاتا ہے تو اُسے اختیار ہے کہ وہ بیعت دوبارہ کرے۔

- جب مرشد مسلسل اور متواتر کسی مرید کی طرف توجہ نہ کرے اور مرید کی باطنی تربیت نہ

کرے اور مسلسل مرید کی طرف بے التفاقی برتی جائے تو مرید دوسرے شیخ یا مرشد کامل اکمل کی طرف رجوع کر سکتا ہے اور اس مرشدِ کامل اکمل کے لئے جائز ہے کہ اُسے بیعت کر کے اس کی تربیت کرے۔

- اگر مرشد لا پتہ ہو جائے اور مرید عرصہ دراز تک مرشد سے ظاہری اور باطنی رابطہ نہ کر سکے اور نہ ہی مرید کو معلوم ہو کہ مرشد کہاں ہے تو اس صورت میں دوبارہ بیعت کی جا سکتی ہے۔
- حضرت سخی سلطان باھُوؒ کی تعلیمات کی روشنی میں مرشدِ کامل اکمل وہی ہے جو طالب (مرید) کو ذکر کیلئے سلطان الاذکار اور تصور کیلئے خالص سونے کا بنا ہوا اسمِ اللہ ذات عطا فرمائے اور اس کے وجود کو پاک کرنے کیلئے مشقِ مرقومِ وجودیہ کروائے۔ جو مرشد یہ سب نہیں کر سکتا وہ مرشد لائقِ ارشاد مرشد نہیں ہے اور اُس کی بیعت ختم کر کے اس صاحبِ تصور اسمِ اللہ ذات مرشدِ کامل کی بیعت کی جا سکتی ہے جو یہ خصوصیت رکھتا ہو۔

## سلاسلِ طریقت

تاریخ اسلام میں تمام مذہبی فرقوں، تحریکوں اور تنظیموں میں سے ''سلاسلِ طریقت'' کی تحریک یا نظام سب سے زیادہ دیرپا، مضبوط، معتبر اور کامیاب رہا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اس کا تعلق ذاتِ حق کے قرب و معرفت سے ہے جو سیدھا دل کی گہرائیوں میں اتر جاتا ہے اسلام کا ایک ظاہر ہے اور ایک باطن۔ ظاہری حصہ شریعت ہے اس میں کوئی شک نہیں کہ شریعت کی تمام عبادات صوم، صلوٰۃ حج، زکوٰۃ و تلاوتِ قرآن وغیرہ سے قربِ حق کی جانب راہنمائی ہوتی ہے۔ لیکن اسلام کا باطنی حصہ طریقت ہے جو حقیقت اور معرفت تک رسائی کا راستہ ہے اور طریقت کا کمال یہ ہے کہ اس میں زائد عبادات اور متعلقہ سلسلہ طریقت کے ذکر اذکار کی وجہ سے ترقی کی رفتار تیز ہو جاتی ہے۔ قرب و معرفت کی منازل کے نشیب و فراز کا ذاتی تجربہ رکھنے والے ماہرین یعنی شیخِ کامل (مرشدِ کامل اکمل) کی راہنمائی مل جاتی ہے اور مرشدِ کامل کی راہنمائی کے بغیر نفس اور شیطان کی شرارت سے بچ کر نکلنا بے حد مشکل ہی نہیں ناممکن بھی ہوتا ہے۔

● قرآن مجید میں ارشادِ باری تعالیٰ ہے

''جولوگ ہماری طرف (ذاتِ حق کے حصول کے لیے) آنے کے لیے جدوجہد کرتے ہیں ہم اُن کو اپنی طرف آنے کے راستے دکھا دیتے ہیں (سورہ عنکبوت 69) اس آیت مبارکہ میں یہ اشارہ واضح طور پر موجود ہے کہ جولوگ ذاتِ حق کے حصول کے لیے عبادات و مجاہدات کرتے ہیں اُن کو اُن کی طلب کے مطابق مرشدِ کامل تک راہنمائی مل جاتی ہے اور پھر مرشدِ کامل کی نگرانی میں ذاتِ حق تعالیٰ کے حصول کے سفر کا آغاز ہوتا ہے اولیاءِ کرامؒ کے حالاتِ زندگی اس بات پر شاہد ہیں کہ پہلے انہوں نے ذاتِ حق تعالیٰ کے حصول کے لئے عبادت و ریاضت کا راستہ اختیار کیا تو مرشدِ کامل تک راہنمائی ہوئی اور وہ اپنی طلب کے مطابق مرشدِ کامل کے در تک پہنچ گئے۔

مرشدِ کامل کی راہنمائی کیوں ضروری ہے؟ جس طرح اپنے زمانے میں رسولِ خدا ﷺ تمام ظاہری اور باطنی تعلیمات ، فیوض و برکات اور رشد و ہدایت کا منبع اور مصدر تھے اُسی طرح آج بھی اور آج کے بعدِ قیامت تک بلکہ بعدِ قیامت بہشت میں بھی مسلمانوں کے لئے آنحضرت ﷺ تمام روحانی فیوض و برکات کے منبع و مصدر رہیں گے کیونکہ آپؐ خاتم النبین ہیں نبی اکرم ﷺ کی باطنی توجہات کے ساتھ ظاہری ہادی و راہبر کی بھی ضرورت ہوتی ہے اور یہ کام آپ کے خلفاء کے ذریعے قیامت تک انجام پاتا رہے گا۔ یہ جو قرآنِ مجید میں حق تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ'' کُو نُوامَعَ الصّٰدِقِینَ '' (صادقین کی صحبت اختیار کرو) اس میں بھی صدیقین یعنی اولیاءؒ اللہ کی صحبت اور تربیت کا حکم وارد ہوا ہے قرآنِ حکیم میں مقربینِ حق کے مراتب اس ترتیب سے بیان کیے گئے ہیں۔ انبیاء والصدیقین والشہدا والصالحین۔ سب سے بلند مرتبہ کے لوگ انبیاء علیہم السلام ہیں ان کے بعد صدیقین ، ان کے بعد شہداء، ان کے بعد صالحین یعنی عام نیک لوگ ہیں۔ صدیقین سے مراد وہ لوگ ہیں جن کا ایمان عام لوگوں کی طرح تقلیدی نہیں بلکہ تصدیقی ہوتا ہے۔ بالفاظ دیگر وہ صرف پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام سے سن کر خدا تعالیٰ پر ایمان نہیں لاتے بلکہ اپنے نورِ بصیرت سے ذاتِ حق کا باطنی آنکھوں سے مشاہدہ بھی کرتے ہیں۔ اس مقام یا اس مرتبہ کو قرآنِ حکیم میں عین الیقین کہا جاتا ہے اس سے اُوپر ایک اور مرتبہ ہے جسے ''حق الیقین'' کہتے ہیں۔

یہ مقام مشاہدے سے بھی بڑھ کر ہے یہ مقام فنافی اللہ بقاباللہ ہے یہاں پر انسان کی ذات اللہ تعالیٰ کی ذات میں فنا ہو جاتی ہے لہٰذا آیۂ مذکورہ کُونُوامَعَ الصّٰدِقِیۡنَ سے وہ اربابِ رُشدوہدایت مراد ہیں جو صادق الحال ہیں اور مرتبہ علم الیقین سے گزر کر مرتبہ حق الیقین تک پہنچ چکے ہیں جس کا دوسرا نام تصدیق ہے اور یہی مرتبہ احسان ہے جسے حدیث میں ان الفاظ میں بیان کیا گیا ہے کہ خداوندِ عالم کی اس طرح عبادت کرو کہ تم اُسے دیکھ رہے ہو اگر تم اُسے نہیں دیکھ سکتے تو یہ خیال جماؤ کہ وہ تمہیں دیکھ رہا ہے جب کسی نے حضرت علیؓ سے پوچھا کہ کیا آپؓ نے خدا تعالیٰ کو دیکھا ہے تو آپ نے جواب دیا کہ میں اس خدا کی کیسے عبادت کر سکتا ہوں جسے میں دیکھ نہ لوں جب اس نے مزید تفصیل پوچھی تو آپؓ نے فرمایا کہ حق تعالیٰ کو جسمانی آنکھوں سے نہیں بلکہ روحانی آنکھوں سے دیکھا جاتا ہے یہی وجہ ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا ہے کہ ''اَنَا مدینة العلم وعلی بابُھا'' میں علم کا شہر ہوں علیؓ اس کا دروازہ ہے اگرچہ تمام اکابرین صحابہ کرامؓ سے روحانی فیوض و برکات اور رُشد وہدایت سینہ بہ سینہ ایک عرصہ تک جاری رہا لیکن جن سلاسلِ طریقت کو حق تعالیٰ نے بقائے دوام کا درجہ عطا فرمایا ہے وہ حضرت ابوبکر صدیقؓ اور حضرت علیؓ کے سلاسلِ طریقت ہیں ایک سلسلہ طریقت حضرت ابوبکر صدیقؓ سے اور باقی سلاسل حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے جاری ہوئے۔

''پھر یہ تمام سلاسل محبوبِ سبحانی، قطب ربانی شہبازِ لامکانی غوث الاعظم حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی ذاتِ مبارکہ میں جمع ہو گئے آپؒ موجودہ تمام سلاسلِ طریقت کے منبع و مصدر ہیں۔

آپؒ کا شجرہ نسب بابِ علم سیدنا علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ الکریم سے گیارہ واسطوں اور حضورِ اکرم ﷺ سے بارہ واسطوں سے ملتا ہے آپؒ کے والد حسنی اور والدہ ماجدہ حسینی سید ہیں۔ گویا آپؒ نجیب الطرفین سید ہیں۔ آپؒ صورت و سیرت میں جمالِ رحمت العالمین ﷺ کا پَرتَو تھے ایک روز وعظ کے دوران آپؒ کو حکمِ الٰہی ہوا اور اس کے تحت آپؒ نے ارشاد فرمایا ''ھٰذِہٖ عَلٰی رَقَبَةِ کُلِ وَلِیِ اللّٰہ'' یعنی میرا قدم ہر ولی کی گردن پر ہے اس وقت ہزاروں بلند پایہ مشائخ آپؒ کی محفل میں حاضر تھے جن میں سب سے پہلے یہ فرمان سن کر حضرت شیخ علی بن الہیتیؒ نے آپؒ کے قدم مبارک کو اپنی گردن پر رکھنے کی سعادت حاصل کی اور پھر مجلس میں موجود تمام اولیاءؒ نے اپنی

گردنیں جھکا دیں اور یہی فرمان کائنات میں موجود تمام اولیاءؒ اولین وآخرین نے سنا اور اپنی گردنیں جھکاتے ہوئے کہا ''یَا شَیْخُ وَالْمَنْ قَالَ'' (اے شیخ آپؓ کا ارشاد سر آنکھوں پر) آپؓ سے چار سلاسلِ طریقت جاری ہوئے تین سلاسلِ طریقت نے آپؓ سے اکتسابِ فیض کیا اور آپؓ سے روحانی فیض کے بعد سلاسل کی بنیاد رکھی گئی جن میں چشتی سلسلہ کے بانی حضرت شیخ معین الدین چشتی اجمیری رحمۃ اللہ علیہ، سہروردی سلسلہ کے بانی حضرت خواجہ شہاب الدین سہرورديؒ اور نقشبندیہ سلسلہ کے بانی حضرت بہاالدینؒ نقشبند شامل ہیں۔ یہ ایک مسلمہ حقیقت ہے کہ جب تک غوثِ اعظم حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ سے منظوری حاصل نہ ہو کوئی ولی نہیں بن سکتا اور نہ ہی کوئی تلقین و ارشاد کی مسند پر فائز ہو سکتا ہے۔

غوث الاعظمؒ درمیان اولیاءؒ
چوں محمدؐ درمیانِ انبیاء

غوثِ اعظم حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ کا اپنا سلسلہ عالیہ آپؓ کے اسمِ گرامی سے منسوب ''قادری'' کہلاتا ہے آپؓ کے سلسلہ کی دو شاخیں ہیں ایک سروری قادری اور دوسرا زاہدی قادری۔ آپؓ کے سلسلہ عالیہ سروری قادری کو تمام سلاسل پر ''فقر'' کی بدولت فضیلت حاصل ہے۔

● سلسلہ سروری قادری کے عالی مرتبہ بزرگ جنہیں سلطان الفقر اور سید الکونین کا بلند ترین مقام بھی حاصل ہے حضرت سخی سلطان باھُو رحمۃ اللہ علیہ ہیں اور آپؓ سے سلسلہ سروری قادری برِصغیر میں جاری ہوا۔

# سلسلہ سروری قادری

پاس انفاس[1] سے اسمِ اللہ ذات کا ذکر، اسمِ اللہ ذات کا تصور اور مشقِ مرقوم وجودیہ صرف سلسلہ سروری قادری میں عطا کیا جاتا ہے کسی اور سلسلہ میں بیک وقت یہ تینوں نہیں ملتے۔ دوسرے سلاسل

[1] یہ ذکر سانس کے اندر جانے اور باہر آنے سے کیا جاتا ہے

میں صرف قلبی ذکر پر اکتفاء کیا جاتا ہے اور وہ بھی صرف پہلی منزل یعنی اسمِ اللہ کا ذکر، حالانکہ ذکر اسمِ اللہ ذات کی مختلف منازل ہیں مثال کے طور پر اسمِ اللّٰہ کا ذکر، اسمِ لِلّٰہ کا ذکر، اسمِ لہُ کا ذکر اور سلطان الاذکار ''یَاھُوْ'' کا ذکر اب یہ مُرشدِ کامل اکمل کی مرضی اور منشاء ہے کہ وہ طالب کو مرحلہ وار اِن تمام منازل سے گزارے یا عطا کرنے پر آئے تو بغیر محنت اور مشقت کے آخری منزل پر پہنچا دے۔ دوسری بات یہ ہے کہ تصور کے بغیر ذکر اثر نہیں کرتا اور ذکر کے بغیر تصور اثر نہیں کرتا پھر مشقِ مرقومِ وجودیہ کے بغیر ذکر اور تصور اثر نہیں کرتے اور اسمِ اللہ ذات جسم میں قرار نہیں پکڑتا۔ اسمِ اللہ ذات کا تصور بھی خالص سونے سے بنے ہوئے اسمِ اللہ ذات سے کیا جاتا ہے نقلی طور پر بنے ہوئے یا چھپے ہوئے اسمِ اللہ ذات سے تصور کرنے سے اسمِ اللہ ذات دِل پر نقش نہیں ہوتا اور قرار نہیں پکڑتا۔

حضرت سخی سلطان باھُوؒ سلسلہ قادری کے بارے میں فرماتے ہیں:

- تمام سلاسل چراغ کی مانند ہیں اور سلسلہ قادریہ آفتاب کی مانند ہے۔ چراغ کی کیا مجال ہے کہ آفتاب کے سامنے جلے۔ (اسرارِ قادری)
- جان لے کہ قادری طریقہ بادشاہ ہے اور دوسرے تمام طریقے اس کی فرمانبردار و محکوم رعیت ہیں طریقت میں ہر طریقے کی پیشوا ریاضت ہے لیکن کامل قادری (سروری قادری) طریقے میں شرفِ دیدار حضوری انوار اور قُربِ الٰہی ہے (نور الہدیٰ)
- یاد رہے کہ ہر طریقے میں طالب مُرید کو ذکر فکر و مراقبہ میں کوشش اور مُرشد کو باطنی توجہ سے کشش کی حاجت ہوتی ہے۔ لیکن قادری طریقہ میں کوشش کی حاجت ہے نہ کشش کی۔ بلکہ تصور اسمِ اللہ ذات کی ایک ہی توجہ سے طالب مُرید کو حضوری میں پہنچا دیا جاتا ہے۔ (نور الہدیٰ)
- آپؒ طریقہ قادریہ کے دشمن کے بارے میں بیان فرماتے ہیں:
- طریقہ قادری کا دشمن تین حکمت سے خالی نہیں ہوتا۔ اوّل رافضی و خارجی، دوم ناقص و کاذب و حاسد اور سوم مَردود و منافق۔ (نور الہدیٰ)
- آپؒ سلسلہ قادریہ کی دو شاخوں کا ذکر فرماتے ہیں۔ اور سلسلہ سروری قادری کو اصل قادری سلسلہ مانتے ہیں۔

● قادری طریقہ بھی دو قسم کا ہے ایک سروری قادری اور دوسرا زاہدی قادری۔ سروری قادری مُرشد صاحبِ تصورِ اسمِ اللہ ذات ہوتا ہے۔ اِس لئے وہ جس طالب کو حاضراتِ اسمِ اللہ ذات کی تعلیم و تلقین سے نوازتا ہے تو اُسے پہلے ہی روز اپنا ہم مرتبہ بنا دیتا ہے جس سے طالبِ اللہ استالا یحتاج و مُتوکل الی اللہ ہو جاتا ہے کہ اِس کی نظر میں مٹی اور سونا برابر ہو جاتے ہیں۔ زاہدی قادری طریقے کا طالب بارہ سال تک ایسی ریاضت کرتا ہے کہ اس کے پیٹ میں طعام تک نہیں جاتا بارہ سال کی ریاضت کے بعد حضرت پیر صاحب (پیرانِ پیر غوث الاعظم حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؓ) اِسکی دستگیری فرماتے ہیں اور اِسے سالک مجذوب یا مجذُوب سالک بنا دیتے ہیں۔ اِسکے مقابلے میں سروری قادری طالب کا مرتبہ محبوبیت کا مرتبہ ہے۔ (کلید التوحید کلاں)

● زمان ولامکان پر تصرف رکھنے والا طریقہ صرف قادری ہے۔ اور قادری بھی دو قسم کے ہوتے ہیں ایک زاہدی قادری دوسرے سروری قادری۔ سروری قادری وہ طریقہ ہے جو اِس فقیر کو حاصل ہے۔ سروری قادری طریقہ کم حوصلہ نہیں یہ نہایت ہی فیض بخش طریقہ ہے جو ذکر و تصورِ اسمِ اللہ ذات کے ذریعہ ذکر اذکار کی مشقت کے بغیر طالبِ اللہ کو کامیابی دِلاتا ہے۔ جب کہ دیگر طریقوں میں لوگوں نے بعض کو آتشِ اسمِ اللہ ذات سے جلا کر مار ڈالا اور بعض اسمِ اللہ ذات کا بوجھ برداشت نہ کر سکے اور عاجز ہو بیٹھے اور مُرتد و مردُود ہو گئے۔ زاہدی قادری طریقہ یہ ہے کہ جس میں طالبِ اللہ کو بکثرت زُہد و ریاضت کرائی جاتی ہے اور بارہ سال یا تیس سال کی ریاضت کے بعد حضرت پیر دستگیرؓ اُسے حضور ﷺ کی بارگاہ میں پیش کر کے دائمی حضوری سے مشرف و سرفراز فرماتے ہیں (عین الفقر)

● سروری قادری طریقہ میں رنجِ ریاضت، چلہ کشی، حبسِ دم، ابتدائی سلوک اور ذکر فکر کی اُلجھنیں ہرگز نہیں ہیں یہ سلسلہ ظاہری دَرویشانہ لباس اور رنگ ڈھنگ سے پاک ہے اور ہر قسم کے مشائخانہ طور طریقوں مثلاً عصا و تسبیح و جبہ و دستار وغیرہ سے بے زار ہے۔ اِس سلسلہ کی خصوصیت یہ ہے مُرشد پہلے ہی روز طالبِ اللہ کو خالص سونے سے بنے ہوئے اسمِ اللہ ذات کا ذکر، تصور اور مشقِ مرقومِ وجودیہ عطا کر کے اسے انتہاء پر پہنچا دیتا ہے جبکہ دوسرے سلاسل میں یہ سب کچھ نہیں ہے اس لئے حضرت سخی سلطان باھُوؒ فرماتے ہیں کہ سلسلہ سروری قادری کے طالب (مرید) کی

